لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِّنْ أَلْفِ شَهْرٍ (القدر)

شب قدر ہزار مہینوں سے بہتر ہے

۳۰ روزہ

# تسبیحاتِ رمضان

و

فضائل و اعمال مع نوافل

# شبِ قدر

مع نوافل جمعۃ الوداع

## نیکیوں کا موسمِ بہار

اس موسمِ بہار کی تمام بہاروں کو لوٹنے کیلئے ہماری ادنیٰ سی یہ کوشش ہے کہ آپ لوگ اس کتاب کے ذریعے اس ماہِ مبارک کی تمام بہاروں کو لوٹیں اور اس ماہ کے ہر ہر لمحہ سے اپنی نیکیوں میں اضافہ کر کے اپنے لئے جنت کے راستے کو آسان بنالیں۔ ہماری اس کاوش کے عوض ہمیں بھی اپنی دعاؤں میں شامل رکھیں۔

## فضائل رمضان المبارک

☆ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضورِ اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کیا ہے کہ میری اُمت کو رمضان شریف کے بارے میں پانچ چیزیں خصوصی طور پر دی گئی ہیں جو پہلی اُمتوں کو نہیں ملی ہیں۔

۱......ان کے منہ کی بدبو اللہ عزّ وجل کے نزدیک مشک سے زیادہ پسندیدہ ہے۔

۲......ان کیلئے دریا کی مچھلیاں تک دعا کرتی ہیں اور افطار کے وقت تک کرتی رہتی ہیں۔

۳...... جنت ہر روز ان کیلئے آراستہ کی جاتی ہے پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے قریب ہے کہ میرے نیک بندے دنیا کی مشقتیں اپنے اوپر سے پھینک کر تیری طرف آئیں۔

٤......اس میں سرکش شیاطین قید کر دیئے جاتے ہیں کہ وہ رمضان میں ان برائیوں کی طرف نہیں پہنچ سکتے جن کی طرف غیر رمضان میں پہنچ سکتے ہیں۔

۵......رمضان کی آخری رات میں روزہ داروں کیلئے مغفرت کی جاتی ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے عرض کی کہ یہ شب مغفرت شب قدر ہے۔ فرمایا نہیں بلکہ دستور یہ ہے کہ مزدور کو کام ختم ہونے کے وقت مزدوری دی جاتی ہے۔ (مسند بزار۔ بیہقی۔ احمد)

☆ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ رمضانُ المبارک کے ہر شب و روز میں اللہ عزّ وجل کے یہاں سے (جہنم کے) قیدی چھوڑ دیئے جاتے ہیں اور ہر مسلمان کیلئے ہر شب و روز میں ایک دعا ضرور قبول ہوتی ہے۔ (مسند بزار)

☆ حضرت عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ رمضان کا مہینہ آگیا ہے جو بڑا برکت والا ہے اللہ تعالیٰ اس میں تمہاری طرف متوجہ ہوتا ہے اور اپنی رحمتِ خاص نازل فرماتا ہے خطاؤں کو معاف فرماتا ہے دعاؤں کو قبول کرتا ہے۔ تمہارے تنافس کو دیکھتا ہے اور ملائکہ سے فخر کرتا ہے پس اللہ کو اپنی نیکی دکھلاؤ۔ بدنصیب ہے وہ شخص جو اس مہینے میں بھی اللہ کی رحمت سے محروم رہ جائے۔ (طبرانی)

## رمضان المبارک کے اعمال

۱ ...... ماہِ رمضانُ المبارک کی پہلی شب بعد نمازِ عشاء تین مرتبہ سورۂ فتح پڑھنا بہت افضل ہے۔

۲ ...... ماہِ رمضانُ المبارک کی پہلی شب بعد نمازِ تہجد آسمان کی طرف منہ کر کے مندرجہ ذیل دعا پڑھنا بہت افضل ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ الْقَآئِمُ عَلٰی کُلِّ نَفْسٍ م بِمَا کَسَبَتْ ط

اس دعا کے پڑھنے والے کو خداوندِ کریم بے شمار نعمتوں سے نوازتا ہے۔

۳ ...... ماہِ رمضانُ المبارک میں روزانہ ہر نماز کے بعد اس دعائے مغفرت کو تین بار پڑھنا افضل ہے۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ اِلَیْہِ تَوْبَۃَ

عَبْدٍ ظَالِمٍ لَّا یَمْلِکُ نَفْسَہٗ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا وَّلَا مَوْتًا وَّلَا حَیٰوۃً وَّلَا نُشُوْرًا

## سحری کا انمول تحفہ

**فضیلت** ...... جو شخص اس دعا کو وقتِ سحری سات مرتبہ پڑھے گا اس کو ہر ستارے کے بدلے میں ہزار نیکیاں ملیں گی اور اس کے ہزار گناہ معاف کر دیے جائیں گے اور اتنے ہی درجے بلند کر دیے جائیں گے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ الْقَآئِمُ عَلٰی کُلِّ نَفْسٍ م بِمَا کَسَبَتْ ط

## روزہ رکھنے کی نیت

وَبِصَوْمِ غَدٍ نَّوَیْتُ مِنْ شَھْرِ رَمَضَانَ ط

## روزہ کھولنے کی نیت

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ لَکَ صُمْتُ وَبِکَ اٰمَنْتُ وَعَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ وَعَلٰی رِزْقِکَ اَفْطَرْتُ ط

# ۳۰ روزہ تسبیحات رمضان

| روزہ | بعد فجر | بعد ظہر | بعد عصر | بعد مغرب | بعد عشاء |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | یَا رَحِیْمُ<br>۱۳۳ مرتبہ | یَا کَرِیْمُ<br>۱۳۳ مرتبہ | یَا رَزَّاقُ<br>۲۰۰ مرتبہ | الحمد شریف<br>۴۰ مرتبہ | سورۂ آل عمران<br>آیت ۲۶<br>۳۳ مرتبہ |
| ۲ | کلمہ پنجم<br>۷۰ مرتبہ | الحمد شریف<br>۴۰ مرتبہ | درودِ ابراہیمی<br>۲۵ مرتبہ | یَا وَھَابُ<br>۱۳۳ مرتبہ | صلوٰۃ التسبیح<br>۴ رکعت نفل |
| ۳ | یَا حَافِظُ<br>۱۱۱ مرتبہ | یَا نَاصِرُ<br>۲۲۲ مرتبہ | یَا بَاسِطُ<br>۱۱۱ مرتبہ | آیت الکرسی<br>۲۵ مرتبہ | دعائے کرب<br>۲۵ مرتبہ |
| ۴ | الحمد شریف<br>۴۰ مرتبہ | یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ<br>۱۳۳ مرتبہ | دعائے جمیلہ<br>۳ مرتبہ | سورہ والتین<br>۱۱ مرتبہ | سورۂ مزمل<br>۳ مرتبہ |
| ۵ | اسمائے حسنیٰ<br>۳ مرتبہ | دعائے کرب<br>۱۷ مرتبہ | سورۂ ملک پارہ ۲۹<br>۲ مرتبہ | دعائے مغفرت<br>۲۰۰ مرتبہ | صلوٰۃ التسبیح<br>۴ رکعت نفل |
| ۶ | سورۂ آل عمران<br>آیت نمبر ۲۶<br>۲۱ مرتبہ | دعائے رزق<br>۱۷ مرتبہ | سورۂ طلاق<br>آیت نمبر ۳<br>۱۷ مرتبہ | آیت الکرسی<br>۲۵ مرتبہ | دعائے رزق<br>۵۰ مرتبہ |
| ۷ | یَا کَرِیْمُ<br>۲۰۰ مرتبہ | کلمہ پنجم<br>۱۳۳ مرتبہ | الحمد شریف<br>۴۰ مرتبہ | کلمہ سوم<br>۷۰ مرتبہ | صلوٰۃ التسبیح<br>۴ رکعت نفل |
| ۸ | سورۂ فتح<br>ایک مرتبہ | دعائے رزق<br>۲۵ مرتبہ | کلمہ پنجم<br>۱۰۰ مرتبہ | دعائے رزق<br>۲۵ مرتبہ | سورۂ آل عمران<br>آیت نمبر ۲۶<br>۷۰ مرتبہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹ | سورۂ توبہ<br>آخری دو آیت<br>۱۱ مرتبہ | اوّل رکوع<br>سورۂ بقرہ<br>۱۱ مرتبہ | سورۂ آل عمران<br>آیت نمبر ۲۶<br>۱۷ مرتبہ | آخری رکوع<br>سورۂ بقرہ<br>۱۱ مرتبہ | صلوٰۃ الحاجات<br>۴ رکعت نفل |
| ۱۰ | کلمہ پنجم<br>۷۰ مرتبہ | دعائے کرب<br>۱۷ مرتبہ | دعائے جمیلہ<br>۳ مرتبہ | دعائے نجات<br>۴۰ مرتبہ | سورۂ یٰسین<br>ایک مرتبہ |
| ۱۱ | الحمد شریف<br>عمر کے مطابق | سورۂ فتح<br>ایک مرتبہ | آیت الکرسی<br>۱۷ مرتبہ | درود شریف<br>۵۵ مرتبہ | صلوٰۃ التسبیح<br>۴ رکعت نفل |
| ۱۲ | دعائے رزق<br>۴۰ مرتبہ | اوّل رکوع<br>سورۂ بقرہ<br>۱۱ مرتبہ | درودِ ابراہیمی<br>۴۷ مرتبہ | آخری رکوع<br>سورۂ بقرہ<br>۱۱ مرتبہ | دعائے کرب<br>۴۰ مرتبہ |
| ۱۳ | سورۂ جمعہ<br>آیت نمبر ۴<br>۳۳ مرتبہ | سورہ الفلق<br>۴۷ مرتبہ | سورہ الناس<br>۴۷ مرتبہ | دعائے نجات<br>۱۱ مرتبہ | صلوٰۃ الحاجات<br>۴ رکعت نفل<br>سورۂ مزمل ۳ مرتبہ |
| ۱۴ | آخری دو آیات<br>سورۂ توبہ<br>۲۱ مرتبہ | الحمد شریف<br>۴۰ مرتبہ | دعائے کرب<br>۲۵ مرتبہ<br>الحمد ۲۱ مرتبہ | کلمہ پنجم<br>۱۰۰ مرتبہ | ۲۰ رکعت نفل<br>بطور صدقہ<br>۱۰۰ مرتبہ<br>سورۂ اخلاص |
| ۱۵ | سورۂ فتح<br>پارہ ۲۶<br>۳ مرتبہ | صلوٰۃ الحاجات<br>۴ رکعت نفل | درود شریف<br>۵۵ مرتبہ | دعائے کرب<br>۱۷ مرتبہ | سورۂ آل عمران<br>آیت نمبر ۲۶<br>۴۰ مرتبہ |
| ۱۶ | الحمد شریف<br>۴۷ مرتبہ | آیت الکرسی<br>۱۱ مرتبہ | یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ<br>۱۱۱ مرتبہ | درودِ ابراہیمی<br>۲۵ مرتبہ | صلوٰۃ التسبیح<br>۴ رکعت نفل<br>۷ سلام ۱۱ مرتبہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۷ | سورہ مزمل<br>۲ مرتبہ | الحمد شریف<br>۴۰ مرتبہ | دعائے مغفرت<br>۲۵ مرتبہ | کلمہ پنجم<br>۲۷ مرتبہ | سورہ فتح ایک مرتبہ<br>پہنا ہوا لباس<br>صدقہ کریں |
| ۱۸ | سورہ توبہ کی<br>آخری دو آیات<br>۱۲ مرتبہ | سورہ جمعہ<br>آیت نمبر۴<br>۴۰ مرتبہ | سورہ طلاق<br>آیت نمبر۳<br>۲۵ مرتبہ | دعائے کرب<br>۲۱ مرتبہ | سورہ یٰسین<br>ایک مرتبہ<br>دعائے جمیلہ<br>۳ مرتبہ |
| ۱۹ | سورہ جمعہ<br>آیت نمبر۴<br>۷۰ مرتبہ | سورہ آل عمران<br>آیت نمبر۲۶<br>۳۳ مرتبہ | درود شریف<br>۵۵ مرتبہ | آخری رکوع<br>سورہ بقرہ<br>۱۱ مرتبہ | صلوٰۃ التسبیح<br>۴ رکعت نفل<br>استغفار ۳۰۰ مرتبہ |
| ۲۰ | کلمہ پنجم<br>۷۰ مرتبہ | ۷ سلام<br>۱۷ مرتبہ | آیت الکرسی<br>۲۷ مرتبہ | درود ابراہیمی<br>۳۳ مرتبہ | صلوٰۃ الحاجات<br>۴ رکعت نفل<br>استغفار ۲۰۰ مرتبہ |
| ۲۱ | یَا حَافِظُ<br>۳۰۰ مرتبہ | یَا نَاصِرُ<br>۳۰۰ مرتبہ | یَا بَاسِطُ<br>۳۰۰ مرتبہ | دعائے جمیلہ<br>۳ مرتبہ | سورہ طلاق<br>آیت نمبر۳<br>۴۰ مرتبہ |
| ۲۲ | کلمہ سوم<br>۷۰ مرتبہ | الحمد شریف<br>۴۰ مرتبہ | کلمہ پنجم<br>۱۰۰ مرتبہ | اوّل و آخری رکوع<br>سورہ بقرہ<br>۱۱ / ۱۱ مرتبہ | صلوٰۃ التسبیح<br>۴ رکعت نفل<br>درود شریف ۴۰ مرتبہ |
| ۲۳ | ۷ سلام<br>۱۱ مرتبہ | سورہ والتین<br>۲۱ مرتبہ | کلمہ پنجم<br>۱۰۰ مرتبہ | دعائے مغفرت<br>۱۰۰ مرتبہ | دعائے کرب<br>۴۰ مرتبہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۴ | یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ<br>۱۰۰ مرتبہ | سورۂ فاتحہ<br>۴۰ مرتبہ | دعائے نجات<br>۲۵ مرتبہ | سورۂ توبہ<br>آخری دو آیات<br>۱۱ مرتبہ | استغفار<br>۳۰۰ مرتبہ |
| ۲۵ | کلمہ سوم<br>۴۰ مرتبہ | یَا رَحِیْمُ<br>۳۰۰ مرتبہ | اَلْوَلِیُّ اَلْوَالِیُّ<br>۲۰۰ مرتبہ | دعائے مغفرت<br>۲۵ مرتبہ | صلوٰۃ التسبیح<br>۴ رکعت نفل<br>کلمہ پنجم ۲۰۰ مرتبہ |
| ۲۶ | دعائے جمیلہ<br>۳ مرتبہ | الحمد شریف<br>۴۰ مرتبہ | سورۂ طلاق<br>آیت نمبر ۳<br>۲۵ مرتبہ | یَا غَنِیُّ<br>۳۰۰ مرتبہ | الحمد شریف<br>۴۰ مرتبہ<br>دعائے نجات<br>۲۵ مرتبہ |
| ۲۷ | دعائے کرب<br>۱۷ مرتبہ | درود شریف<br>۴۰ مرتبہ | صدقہ دیجئے<br>نقد رقم، لباس، غذا | سورۂ جمعہ<br>پارہ ۲۸ آیت ۲<br>۴۰ مرتبہ | صلوٰۃ التسبیح<br>۴ رکعت نفل<br>استغفار ۵۰۰ مرتبہ |
| ۲۸ | سورۂ جمعہ<br>پارہ ۲۸ آیت ۲<br>۴۷ مرتبہ | ۷ سلام<br>۱۷ مرتبہ | دعائے نجات<br>۲۵ مرتبہ<br>درود شریف<br>۴۰ مرتبہ | دعائے نجات<br>۲۵ مرتبہ<br>صدقہ دیں | صلوٰۃ الحاجات<br>۴ رکعت نفل<br>یَا کَرِیْمُ<br>۱۱۱ مرتبہ |
| ۲۹ | درود ابراہیمی<br>۴۵ مرتبہ | یَا عَلِیْمُ<br>۱۳۳ مرتبہ | الحمد شریف<br>۴۰ مرتبہ | سورۂ آل عمران<br>آیت نمبر ۲۶<br>۲۱ مرتبہ | صلوٰۃ الحاجات<br>۴ رکعت نفل<br>یَا رَحِیْمُ<br>۱۳۳ مرتبہ |
| ۳۰ | یَا عَظِیْمُ<br>۲۰۰ مرتبہ | یَا رَزَّاقُ<br>۲۰۰ مرتبہ | یَا حَکِیْمُ<br>۲۰۰ مرتبہ | یَا سَمِیْعُ<br>۲۰۰ مرتبہ | استغفار ۴۰ مرتبہ<br>۴ رکعت نفل |

## دعائے کرب

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَلِیْمُ الْکَرِیْمُ ۝ سُبْحَانَ اللّٰہِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ۝

وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ اَسْئَلُکَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِکَ وَعَزَآئِمَ مَغْفِرَتِکَ

وَالْعِصْمَۃِ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّالْغَنِیْمَۃِ مِنْ کُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَۃَ مِنْ کُلِّ اِثْمٍ ۝

لَا تَدَعْ لِی ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَہٗ وَلَا ھَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَہٗ وَلَا حَاجَۃً ھِیَ لَکَ رِضًا

اِلَّا قَضَیْتَھَا یَآ اَرْحَمَ الرّٰاحِمِیْنَ ۝

## دعائے رزق

اَللّٰھُمَّ مٰلِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْکَ مِمَّنْ تَشَآءُ ط

وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ط بِیَدِکَ الْخَیْرُ ط اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝

## دعائے نجات

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ جَھْدِ الْبَلَآءِ وَدَرَکِ الشَّقَآءِ وَسُوْٓءِ الْقَضَآءِ

وَشِمَاتَۃِ الْاَعْدَآءِ ۝ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

## دعائے مغفرت

یَا وَاسِعَ الْمَغْفِرَۃِ اَغْفِرْلِیْ ذَنْبِیَ الْعَظِیْمِ ۝

# سات سلام

﴿۱﴾ سَلٰمٌ قف قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ (پ۲۳۔ سورۃ یٰسٓ:۵۸)

﴿۲﴾ سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِى الْعٰلَمِيْنَ (پ۲۳۔ سورۃ الصّٰفّٰت:۷۹)

﴿۳﴾ سَلٰمٌ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ (پ۲۳۔ سورۃ الصّٰفّٰت:۱۰۹)

﴿٤﴾ سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَ هٰرُوْنَ (پ۲۳۔ سورۃ الصّٰفّٰت:۱۲۰)

﴿۵﴾ سَلٰمٌ عَلٰٓى اِلْ يَاسِيْنَ (پ۲۳۔ سورۃ الصّٰفّٰت:۱۳۰)

﴿٦﴾ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِيْنَ (پ۲۴۔ سورۃ زمر:۱۳۰)

﴿۷﴾ سَلٰمٌ قف هِىَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ (پ۳۰۔ سورۃ القدر:۵)

## دعائے قنوت

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَعِيْنُكَ وَنَسْتَغْفِرُكَ وَنُؤْمِنُ بِكَ وَنَتَوَكَّلُ عَلَيْكَ وَنُثْنِىْ عَلَيْكَ الْخَيْرَ ط وَنَشْكُرُكَ وَلَا نَكْفُرُكَ وَنَخْلَعُ وَنَتْرُكُ مَنْ يَّفْجُرُكَ ط اَللّٰهُمَّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَلَكَ نُصَلِّىْ وَنَسْجُدُ وَاِلَيْكَ نَسْعٰى وَنَحْفِدُ وَنَرْجُوْا رَحْمَتَكَ وَنَخْشٰى عَذَابَكَ اِنَّ عَذَابَكَ بِالْكُفَّارِ مُلْحِقٌ ط

## دعائے تراویح

سُبْحَانَ ذِى الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ ط سُبْحَانَ ذِى الْعِزَّةِ وَالْعَظَمَةِ وَالْهَيْبَةِ وَالْقُدْرَةِ وَالْكِبْرِيَآءِ وَالْجَبَرُوْتِ ط سُبْحَانَ الْحَيِّ الَّذِىْ لَا يَنَامُ وَلَا يَمُوْتُ ط سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوْحِ ط اَللّٰهُمَّ اَجِرْنَا مِنَ النَّارِ ط يَا مُجِيْرُ يَا مُجِيْرُ يَا مُجِيْرُ ط

# لیلۃ القدر

{ احادیث نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی روشنی میں }

رمضانُ المبارک کی راتوں میں سے ایک رات شب قدر کہلاتی ہے جو بہت ہی خیر و برکت والی ہے۔ قرآن پاک میں اس رات کو ہزار مہینوں سے افضل بتایا گیا ہے۔ خوش نصیب ہے وہ شخص جس کو اس رات کی عبادت نصیب ہو جائے جو شخص یہ ایک رات عبادت میں گزار دے گویا اس نے تراسی سال اور چار مہینے سے زیادہ کا عرصہ عبادت میں گزار دیا اور یہ بھی صحیح معلوم نہیں کہ اس ایک رات کی عبادت ہزار مہینے سے کتنے مہینے زیادہ افضل ہے۔ یہ حقیقتاً اللہ تعالیٰ کا بہت ہی بڑا انعام ہے کہ اس نے قدر دانوں کیلئے یہ نعمت بے بہا مرحمت فرمائی ہے جو پہلی اُمتوں کو نہیں ملی۔ ذیل میں چند احادیثِ نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ترجمہ دیا جا رہا ہے جس میں لیلۃ القدر کی فضیلت احادیث نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی روشنی میں بیان کی جاتی ہے۔

☆ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص لیلۃ القدر میں ایمان کے ساتھ اور ثواب کی نیت سے (عبادت کیلئے) کھڑا ہو اس کے پچھلے تمام گناہ معاف کر دیے جاتے ہیں۔ (بخاری و مسلم)

☆ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ رمضان المبارک کا مہینہ آیا تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تمہارے اوپر ایک مہینہ آ رہا ہے جو شخص اس رات سے محروم رہ گیا گویا ساری ہی خیر سے محروم رہ گیا اور اس کی بھلائی سے محروم نہیں رہتا مگر وہ شخص جو حقیقتاً محروم ہی ہے۔ (ابن ماجہ۔ مشکوٰۃ)

☆ بی بی عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کیا ہے کہ لیلۃ القدر کو رمضان کے آخری عشرہ کی طاق راتوں میں تلاش کرو۔ (بخاری۔ مشکوٰۃ)

☆ حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے شبِ قدر کے بارے میں دریافت کیا تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ رمضان کے آخری عشرہ کی طاق راتوں میں ہے یعنی ۲۱، ۲۳، ۲۵، ۲۷، ۲۹، یا رمضان کی آخری رات میں جو شخص ایمان کیساتھ ثواب کی نیت سے اس رات میں عبادت کرے اس کے پچھلے سب گناہ معاف ہو جاتے ہیں اس رات کی علامات یہ ہیں کہ وہ رات کھلی ہوئی اور چمکدار ہوتی ہے۔ صاف و شفاف نہ زیادہ گرم نہ زیادہ ٹھنڈی، بلکہ معتدل گویا کہ اس میں (انوار کی کثرت کی وجہ سے) چاند کھلا ہوا ہے۔

نیز اس کی علامتوں میں سے یہ بھی ہے کہ اس کے بعد کی صبح کو آفتاب بغیر شعاع کے طلوع ہوتا ہے۔ ایسا بالکل ہموار ٹکیہ کی طرح ہوتا ہے جیسا کہ چودھویں رات کا چاند۔ اللہ تعالیٰ نے اس دن کے آفتاب کے طلوع کے وقت شیطان کو اس کے ساتھ نکلنے سے روک دیا۔ (اور دنوں کے برخلاف کہ طلوع آفتاب کے وقت شیطان کا اس جگہ ظہور ہوتا ہے) (مسند احمد۔ بیہقی)

## شب قدر کی دعا

اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ عَفُوٌّ کَرِیْمٌ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّیْ یَا غَفُوْرُ یَا غَفُوْرُ یَا غَفُوْرُ ط

# اعمالِ شب قدر

## اکیسویں شب

☆ اکیسویں شب کو چار رکعت نماز نفل دو سلام کے ساتھ پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ قدر ایک ایک بار اور سورۂ اخلاص ایک مرتبہ پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد ستر مرتبہ دُرودِ پاک پڑھے۔

اس نماز کے پڑھنے والے کے حق میں فرشتے دعائے مغفرت کرتے ہیں۔

☆ اکیسویں شب کو دو رکعت نماز نفل پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ قدر ایک بار اور سورۂ اخلاص تین بار پڑھے۔ بعد سلام کے ستر مرتبہ استغفار پڑھے۔

☆ اکیسویں شب کو اِکیس مرتبہ سورۂ قدر پڑھنا بھی افضلیت کا باعث ہے۔

مندرجہ بالا اعمال کی انجام دہی کرنے والے کی بخشش اِن شاءاللہ تعالیٰ یقینی ہے۔

## تیئسویں شب

☆ ماہِ مبارک کی تیئسویں شب کو چار رکعت نماز دو سلام سے پڑھے اور ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ قدر ایک ایک بار۔ سورۂ اخلاص تین تین بار پڑھے۔

☆ تیئسویں شب قدر کو آٹھ رکعت نماز چار سلام سے پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک ایک بار سورۂ قدر اور ایک ایک بار سورۂ اخلاص بعد سلام پھیرنے کے ستر بار کلمہ تمجید پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی مغفرت طلب کرے۔ اِن شاءَاللہ تعالیٰ گناہوں سے مغفرت عطا ہوگی۔

☆ اس کے علاوہ تیئسویں شب کو سورۂ یٰسین ایک بار اور سورۂ رحمٰن ایک بار پڑھنا بہت افضل ہے۔

## پچیسویں شب

☆ ماہِ رمضان المبارک کی پچیسویں شب کو چار رکعت نماز دو سلام کے ساتھ پڑھے۔ سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ قدر ایک ایک بار سورۂ اخلاص پانچ پانچ بار ہر رکعت میں پڑھے۔ بعد سلام کے کلمہ طیبہ ایک سو بار پڑھے۔ بارگاہِ خداوند تعالیٰ سے اِن شاءَ اللہ تعالیٰ بے شمار عبادات کا ثواب عطا ہوگا۔

☆ پچیسویں شب کو چار رکعت نماز دو سلام سے پڑھے۔ ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ تین تین بار سورۂ قدر پڑھے اور تین تین بار سورۂ اخلاص پڑھے۔ بعد نماز کے استغفار ستر بار پڑھے۔ یہ نماز گناہوں کی بخشش کیلئے افضل درجہ رکھتی ہے۔

☆ پچیسویں شب کو دو رکعت نماز نفل پڑھے اور ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے ایک بار سورۂ قدر اور پندرہ پندرہ بار سورۂ اخلاص پڑھے۔ بعد سلام کے ستر بار کلمہ شہادت پڑھے۔ یہ نماز عذابِ قبر سے نجات کیلئے بہت افضل درجہ رکھتی ہے۔

☆ پچیسویں شب کو سات مرتبہ سورۂ دخان پڑھے۔ اِن شاءَ اللہ تعالیٰ عذابِ قبر سے محفوظ رہے گا۔

☆ پچیسویں شب کو سات مرتبہ سورۂ فتح پڑھنا ہر مراد کی برآوری کا باعث ہوتا ہے۔

## ستائیسویں شب

☆ ستائیسویں شب کو بارہ رکعت نمازِ نفل تین سلام سے پڑھے اور ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے ایک ایک بار سورۂ قدر اور سورۂ اخلاص پندرہ پندرہ مرتبہ پڑھے۔ بعد سلام کے ستر بار استغفار پڑھے۔ اس نماز کے پڑھنے والے کو انبیاء کی عبادت کا ثواب عطا ہوگا۔ (اِن شاءَاللہ تعالیٰ)

☆ ستائیسویں شب کو دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ قدر تین تین دفعہ سورۂ اخلاص ستائیس مرتبہ پڑھ کر گناہوں کی مغفرت طلب کرے۔ اِن شاءَاللہ تعالیٰ اس کے پچھلے تمام گناہ معاف ہوں گے۔

☆ ستائیسویں شب کو چار رکعت نفل دو سلام سے پڑھے اور ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ تکاثر ایک ایک بار اور سورۂ اخلاص تین تین بار پڑھے۔ اس نماز کے پڑھنے والے پر سختی موت آسان ہوجاتی ہے اور رحمتِ خداوندی سے بعید نہیں کہ عذابِ قبر بھی معاف ہوجائے۔

☆ ستائیسویں شب کو دو رکعت نمازِ نفل پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص سات سات بار پڑھے بعد سلام کے ستر بار مندرجہ ذیل تسبیح پڑھے۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَ اَتُوْبُ اِلَیْہِ ط

اس نماز کو پڑھنے والا اپنے مصلی سے اُٹھنے بھی نہ پائے گا کہ اللہ تعالیٰ اس کے اور اس کے والدین کے گناہ معاف فرمادے گا۔ (اِن شاءَاللہ تعالیٰ)

☆ ستائیسویں شب کو دو رکعت نمازِ نفل پڑھے اور ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ سورۂ الم نشرح ایک ایک بار اور سورۂ اخلاص تین تین بار پڑھے بعد سلام ستائیس بار سورۂ قدر پڑھے۔

واسطے ثواب بے شمار عبادت کیلئے یہ نماز بہت ہی افضل ہے۔

☆ ستائیسویں شب کو چار رکعت نمازِ نفل پڑھے اور ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ تین تین بار سورۂ قدر اور پچاس پچاس بار سورۂ اخلاص پڑھے اور بعد سلام سجدے میں سر رکھ کر ستر مرتبہ یہ کلمات پڑھے۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ ط

اس کے بعد جو بھی دنیاوی یا دینی حاجت طلب کرے وہ اِن شاءَاللہ تعالیٰ بارگاہِ ایزدی میں مقبول ہوگی۔

☆ ستائیسویں شب کو سورۂ ملک سات مرتبہ پڑھنا مغفرت کیلئے اور گناہوں کی بخشش کیلئے بہت افضل درجہ رکھتی ہے۔

## انتیسویں شب

☆ اُنتیسویں شب کو چار رکعت نماز دو سلام سے پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک ایک بار سورۂ قدر اور تین تین بار سورۂ اخلاص پڑھے۔ سلام کے بعد ستر بار سورۂ الم نشرح پڑھے۔ یہ نماز ایمان کامل حاصل کرنے کیلئے بہت افضل ہے۔

اس نماز کے پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ اس دنیا سے مکمل ایمان کے ساتھ اُٹھائے گا۔ (اِن شاءاللہ تعالیٰ)

☆ ماہِ رمضان المبارک کی انتیسویں شب کو چار رکعت نماز نفل دو سلام سے پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک ایک بار سورۂ قدر اور سورۂ اخلاص پانچ پانچ بار پڑھے۔ بعد سلام کے ایک سو مرتبہ دُرود شریف پڑھے۔ اس نماز کے پڑھنے والے کو اِن شاءاللہ تعالیٰ بارگاہِ خداوندی سے بخشش اور مغفرت عطا کی جائے گی۔

☆ ماہِ رمضان المبارک کی اُنتیسویں شب کو سات مرتبہ سورۂ واقعہ پڑھے اِن شاءاللہ تعالیٰ ترقی رزق کیلئے افضل ہے۔

## جمعة الوداع

**رمضان المبارک** کے آخری جمعہ کو بعد نمازِ ظہر دو رکعت نماز پڑھے۔ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ زلزال ایک بار سورۂ اخلاص دس مرتبہ دوسری میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ کافرون تین مرتبہ پڑھے۔ بعد سلام کے دس مرتبہ دُرود شریف پھر دو رکعت نماز پڑھے پہلی رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ تکاثر ایک بار سورۂ اخلاص دس دفعہ دوسری رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے آیۃ الکرسی تین مرتبہ سورۂ اخلاص پچیس مرتبہ۔ بعد سلام کے درود شریف دس مرتبہ پڑھے۔

اس نماز کے بے شمار فضائل ہیں اور اس نماز کے پڑھنے والے کو اللہ تبارک وتعالیٰ قیامت تک بے انتہا عبادت کا ثواب عطا فرمائے گا۔ (اِن شاءاللہ تعالیٰ)

## نماز قضائے حاجات

جس کو کوئی حاجت پیش آئے تو وہ اچھی طرح وضو کرے۔ پھر دو رکعت نماز پڑھ کر اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا کرے اور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر درود بھیجے، پھر یہ پڑھے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَلِیْمُ الْکَرِیْمُ ط سُبْحٰنَ اللّٰہِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ط
وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ط اَسْئَلُکَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِکَ وَعَزَآئِمَ مَغْفِرَتِکَ
وَالْغَنِیْمَۃَ مِنْ کُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَۃَ مِنْ کُلِّ اِثْمٍ ط لَاتَدَعْ ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَہٗ وَلَا ھَمًّا
اِلَّا فَرَّجْتَہٗ وَلَا حَاجَۃً ھِیَ لَکَ رِضًا اِلَّا قَضَیْتَھَا یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ط

﴿ یا یہ پڑھے ﴾

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُکَ وَاَتَوَجَّہُ اِلَیْکَ بِنَبِیِّکَ مُحَمَّدٍ نَّبِیِّ الرَّحْمَۃِ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ
اِنِّیْ قَدْ تَوَجَّھْتُ بِکَ اِلٰی رَبِّیْ فِیْ حَاجَتِیْ ھٰذِہٖ لِتُقْضٰی لِیْ اَللّٰھُمَّ فَشَفِّعْہُ فِیَّ ط

## صلوٰۃ التسبیح کی فضیلت

حدیث **شریف** میں آیا ہے کہ جو یہ نماز پڑھتا ہے اس کے اگلے پچھلے، ظاہر پوشیدہ، پرانے نئے، عمداً سہواً، چھوٹے بڑے تمام گناہ بخشے جاتے ہیں۔ یہ نماز بعد زوال قبل نمازِ ظہر ادا کرنی چاہئے یا دوسرے وقت میں خواہ روزانہ یا ہر آٹھویں روز یا سال میں ایک مرتبہ ورنہ کم از کم تمام عمر میں ایک مرتبہ ضرور پڑھے۔

## طریقۂ ادائیگی

اس کا طریقہ یہ ہے کہ چار رکعت صلوٰۃ التسبیح کی نیت باندھے۔ تکبیر تحریمہ اور ثناء کے بعد پندرہ بار یہ کلمہ پڑھے۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ

اگر اس کے ساتھ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ بھی پڑھے تو زیادہ بہتر ہے پھر تعوذ، تسمیہ سورۂ فاتحہ کے بعد اور کوئی دوسری سورت پڑھ کر دس بار یہی کلمہ پڑھے پھر رکوع میں سُبْحٰنَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ کے بعد دس بار پھر رکوع سے اُٹھ کر سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ اور رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ کے بعد دس بار پھر سجدے میں سُبْحٰنَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی کے بعد دس بار پھر سجدے سے اٹھ کر جلسہ میں دس بار پھر دوسرے سجدے میں تسبیح کے بعد دس بار پھر کھڑے ہو کر تسمیہ (بسم اللہ الرحمٰن الرحیم) سے پہلے پندرہ بار۔ پھر اسی ترتیب سے چاروں رکعتیں پڑھے۔ ہر رکعت میں 75 بار اور چاروں رکعتوں میں 300 بار یہ تسبیح پڑھی جائے گی۔ نیز پہلی رکعت میں سورۂ تکاثر، دوسری میں سورۂ عصر، تیسری میں سورۂ کافرون اور چوتھی رکعت میں سورۂ اخلاص پڑھنا زیادہ بہتر ہے۔

## شب قدر کا تحفہ

مولائے کائنات حضرت علی کرم اللہ وجہہ الکریم فرماتے ہیں، جو کوئی شبِ قدر میں سورۂ قدر سات مرتبہ پڑھتا ہے اللہ عزّ وجل اس کو ہر بلا سے محفوظ فرما دیتا ہے اور ستر ہزار فرشتے اس کیلئے جنت کی دعا کرتے ہیں۔

اور جو کوئی (جب بھی) جمعہ کے روز جمعہ سے قبل سورۃ القدر تین مرتبہ پڑھتا ہے تو اللہ عزّ وجل اس روز کے تمام نماز پڑھنے والوں کی تعداد کے برابر نیکیاں لکھتا ہے۔ (نزہۃ المجالس)

## عید کا تحفہ

سُبْحٰنَ اللّٰهِ وَ بِحَمْدِهٖ

سرکارِ دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو شخص عید کے دن تین سو مرتبہ پڑھے اور مرحومین کی ارواح کو اس کا ثواب ہدیہ کرے تو ہر مسلمان کی قبر میں ایک ہزار انوار داخل ہوتے ہیں اور جو پڑھنے والا خود مرے گا اللہ تعالیٰ اس کی قبر میں ایک ہزار انوار داخل فرمائے گا۔ (مکاشفۃ القلوب)

## فضائل و خواص دعائے حاجات

جو آدمی ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ہمیشہ پڑھے خصوصاً جمعہ کی نماز کے بعد تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اس کی حفاظت کرے گا اس کے دشمنوں پر اس کی مدد کرے گا اور اس کو غنی کر دے گا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں اس کا خیال بھی نہ جائے اور اس کی زندگی اس پر آسان کر دے گا اور اس کا قرضہ ادا کر دے گا اگر چہ پہاڑ کے جتنا قرضہ ہو اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے پورا کرے گا۔

## دعائے حاجات

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

يَا اَللّٰهُ يَا اَحَدُ يَا وَاحِدُ يَا مَوْجُوْدُ يَا جَوَّادُ يَا بَاسِطُ يَا كَرِيْمُ يَا وَهَّابُ يَا ذَا الطَّوْلِ يَا غَنِيُّ يَا مُغْنِيُّ يَا فَتَّاحُ يَا رَزَّاقُ يَا عَلِيْمُ يَا حَكِيْمُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ط يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ نَفِّحْنِيْ مِنْكَ بِنَفْحَةِ خَيْرٍ تُغْنِيْنِيْ بِهَا عَمَّنْ سِوَاكَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ ط اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا o نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ o اَللّٰهُمَّ يَا غَنِيُّ يَا حَمِيْدُ يَا مُبْدِئُ يَا مُعِيْدُ يَا وَدُوْدُ يَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِيْدُ يَا فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ ط اِكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ اَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَاحْفَظْنِيْ بِمَا حَفِظْتَ بِهِ الذِّكْرَ وَ انْصُرْنِيْ بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُلَ ط اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ط

# الوداع الوداع ماہ رمضاں



قلب عاشق ہے اب پارہ پارہ الوداع الوداع ماہِ رمضاں
کلفِ ہجر و فرقت نے مارا الوداع الوداع ماہِ رمضاں

تیرے آنے سے دل خوش ہوا تھا اور ذوقِ عبادت بڑھا تھا
آہ اب دل پہ ہے غم کا غلبہ الوداع الوداع ماہِ رمضاں

بزمِ افطار سجتی تھی کیسی خوب سحری کی رونق بھی ہوتی
سب سماں ہوگیا سونا سونا الوداع الوداع ماہِ رمضاں

واسطہ تجھ کو میٹھے نبی کا حشر میں ہم کو مت بھول جانا
روزِ محشر ہمیں بخشوانا الوداع الوداع ماہِ رمضاں

سال آئندہ شاہِ اُمم تم کرنا عطّار پر یہ کرم تم
تم مدینے میں رمضاں دکھانا الوداع الوداع ماہِ رمضاں

# رمضان کی تسبیحات

﴿ شروع کے دس دن عشرۂ رحمت کہلاتے ہیں۔ان دس دِنوں میں روزانہ کی دعا ﴾

اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِیْ بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ o

﴿ پھر دس سے بیس تک رمضان کا عشرہ مغفرت کہلاتا ہے۔اس کی دعا ﴾

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ يَا غَفَّارَ الذُّنُوْبِ o

﴿ اس کے بعد بیس سے آخر رمضان تک عشرہ نجات جہنم ہے۔اس کی دعا ﴾

اَللّٰهُمَّ قِنِیْ مِنَ النَّارِ وَاَدْخِلْنَا الْجَنَّةَ يَا رَبَّ الْعَالَمِيْنَ o

## سحری کے وقت یہ دعا پڑھیں

يَا وَاسِعَ الْمَغْفِرَةِ اِغْفِرْلِیْ o

یعنی اے وسیع مغفرت والے! میری مغفرت کردے۔